

VOL - 5

صفرالمظفر

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

# جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تا کہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/ بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مدود معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

## عقائد

۱۔ جو اہلِ بیتؑ سے اپنی دشمنی کا اظہار کرے، وہ کافر ہو جاتا ہے۔ [✓]

۲۔ بارہ امامؑ رسولؐ اللہ کے علاوہ تمام سابقہ انبیاءؑ سے افضل ہیں۔ [✓]

۳۔ ہمارا عقیدہ ہے کہ آجکل جو قرآن تمام مسلمانوں کے پاس ہے وہی ہے جو زمانہ رسولؐ خدا میں تھا اور اس میں کوئی آیت کم یا زیادہ نہیں ہوئی ہے۔ [✓]

۴۔ جو امام زمانہؑ کے ظہور کی یقینی تاریخ معیّن کرے اُسے جھٹلانا ضروری ہے۔ [✓]

۵۔ قیامت میں ہمارا یہی جسم اصلی اٹھایا جایا جائے گا۔ [✓]

۶۔ جنت و دوزخ اسوقت موجود نہیں بلکہ قیامت کے بعد خلق کی جائیں گی۔ [✗]

۷۔ جو رسولؐ اللہ کو آخری رسول نہ مانے، وہ کافر ہے۔ [✓]

## اجتہاد و تقلید

۱۔ جس مجتہد کی ہم تقلید میں ہوں اگر اسکا انتقال ہو جائے تو چاہے ہمیں نیا مسئلہ نہ بھی پیش آئے تب بھی فوراً زندہ مجتہد کی تقلید میں آنا ضروری ہے۔ [✓]

۲۔ نابالغ غیر ممیّز کا کسی مجتہد کی تقلید کرنا شرعاً صحیح ہے۔ [✗]

۳۔ لڑکیوں کیلئے عمر کے اعتبار سے بالغ ہونا دسویں سال کا پہلا دن شمار ہوتا ہے۔

[✓]

۴۔ عمر کے لحاظ سے بالغ ہونا قمری سال کے لحاظ سے ہوتا ہے انگریزی سال کے لحاظ سے نہیں۔ [✓]

۵۔ مجتہد کی شرائط بیان کرتے ہوئے یہ قول کس امامِ معصومؑ کا ہے کہ پس عوام کے لیے لازم ہے کہ وہ اُس (مجتہد) کی تقلید کریں؟

جواب : امام حسن عسکریؑ ۔

۶۔ اجتہاد رسولؐ و امامؑ کے دور ہی سے شروع ہو چکا تھا۔ [ ✓ ]

۷۔ شرعی دلیلوں سے حکمِ خدا کو معلوم کرنا اجتہاد کہلاتا ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ عورتوں کے لیے اجتہاد کرنا شرعاً ممنوع ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ اگر کوئی عورت مجتہد ہو جائے تو عورتیں اُس کی تقلید کر سکتی ہیں۔ [ ✗ ]

۱۰۔ کسی یقینی حکمِ خدا کے مقابلے میں اجتہاد نہیں ہو سکتا۔ [ ✓ ]

## وضو، غسل، تیمّم

۱۔ بہتا ہوا خون نجس ہے، اگر جم گیا ہے تو نجس نہیں۔ [ ✗ ]

۲۔ اگر ہفتہ کو غسلِ جمعہ قضا کی نیت سے کیا جائے تو آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں اس کے بعد نماز کے لئے وضو کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں تیمّم میں ہاتھوں کو مٹّی پر مارنے کے بعد جھاڑنا واجب ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ اگر نماز بالکل قضا کے قریب ہو اور وضو کرنے کا وقت نہ ہو اور تیمّم کرنے میں وضو سے کم وقت لگے تو فوراً تیمّم کر کے نماز پڑھنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ وہ آیت جس میں وضو کا طریقہ بتایا گیا ہے، سورۂ مائدہ میں ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ زیادہ تر باوضو رہنے سے عمر اور رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ سخت غصّہ کی حالت میں وضو کرنے سے غصّہ دور ہو جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ باوضو مرنے والا شہید کا ثواب پاتا ہے۔ [ ✓ ]

۹۔ جو شخص وضو ٹوٹنے سے پہلے دوبارہ وضو کر لے تو خدا بھی اُس کے گناہوں کو بغیر توبہ کے معاف کر دیتا ہے۔ [ ✓ ]

۱۰۔ وضو کر کے جو دعا مانگی جائے گی، انشاءاللہ قبول ہوگی۔ [ ✓ ]

# نجاسات و مطہرات

۱۔ اگر کپڑا پاک کرنے کے بعد خون کا رنگ کپڑے پر رہ گیا ہو تو بھی کپڑا پاک ہی شمار ہوگا۔ [ ✓ ]

۲۔ آقائے سیستانیؒ اور امام خمینیؒ کے فتویٰ میں دونوں پاؤں کا مسح ایک ساتھ بھی کیا جا سکتا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ اگر کوئی ہندو ہمیں اپنے گھر کی پکی ہوئی سبزی کی ڈش کھلائے جسکے متعلق ہمیں پتہ نہ ہو کہ اسکا گیلا ہاتھ کھانے میں لگا ہے یا نہیں تو اسکا کھانا جائز ہے۔ [✓]

۴۔ ہومیو پیتھک دواؤں میں کیونکہ الکحل کی انتہائی کم مقدار ہوتی ہے لہٰذا ان کا استعمال جائز ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ آغا خانی اور بوہری فرقے کے افراد نجس نہیں ہیں۔ [ ✓ ]

۶۔ مسوڑھوں سے نکلنے والا خون اگر بہت کم ہو اور تھوک میں گھل مل کر ختم ہو جائے تو اسے نگلنا جائز ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ پیپ کے ساتھ اگر خون ملا ہوا نہ بھی ہو تب بھی وہ نجس ہے۔ [ ✗ ]

۸۔ اگر .W.C قبلہ رُخ بنے ہوئے ہوں تو رفع حاجت کے وقت اپنا رُخ تبدیل کرنا ممکن ہو تو ضروری ہے کہ رُخ تبدیل کریں ۔ [ ✓ ]

۹۔ ناسمجھ نابالغ بچہ اگر رفع حاجت کے وقت قبلہ رُخ ہو جائے تو اسے روکنا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۱۰۔ کافروں کو مسجد میں لے کر جانا اگر توہین کا سبب بنے تو حرام ہے۔ [ ✓ ]

# نماز

۱۔ خودکشی کرنے والے کی بھی نمازِ جنازہ پڑھنی واجب ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ وہ لباس جس پر جاندار کی تصویر بنی ہوئی ہو اُس میں نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ [✓]

۳۔ اگر کسی پر قضا نمازوں کا بوجھ ہو تو بہتر ہے کہ مستحب نمازیں پڑھنے کے بجائے اسے قضا نمازیں اتارنے پر زیادہ توجہ دینی چاہیئے۔ [ ✓ ]

۴۔ وہ مستحب نماز جو اسلامی مہینے کی پہلی تاریخ کو پڑھی جاتی ہے اسے انگریزی مہینے کی پہلی تاریخ کو بھی پڑھنے کا حکم ہے۔ [ ✕ ]

۵۔ جس پیش امام کی قرأت حقیقتاً درست نہ ہو اُسکے پیچھے جماعت کی نماز نہیں پڑھی جاسکتی۔ [ ✓ ]

۶۔ رات کو دیر سے سونے کی ایسی عادت بنالینا جس کی وجہ سے نمازِ فجر اکثر قضا ہو جاتی ہو، جائز نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ جمعہ کے روز نماز ظہر کو بلند آواز سے پڑھنا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ عام مستحب نماز میں الحمد کے بعد دوسرا سورہ بھی پڑھنا ضروری ہے۔ [ ✕ ]

۹۔ نمازِ عید ۴ رکعتی نماز ہے۔ [ ✕ ]

۱۰۔ نمازِ واجب آواز کے ساتھ ہنسنے سے ٹوٹ جاتی ہے۔ [ ✓ ]

# روزہ

۱۔ جس دن کے متعلق شک ہو کہ آج ۹ ذی الحجہ ہے یا ۱۰ اس دن روزہ رکھنا مکروہ ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ اگر لوگ افطار پر انتظار کر رہے ہوں تو بھی زیادہ ثواب نماز مغربین پڑھ کر افطار کرنے کا ہے۔ [ ✕ ]

۳۔ کافر اگر روزہ رکھ لے تو اِس کا روزہ صحیح ہے ۔ [ ✗ ]

۴۔ حالتِ روزہ میں سادہ پانی کی بھاپ اگر ناک میں چلی جائے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ [ ✓ ]

۵۔ اگر کسی بہت بوڑھے شخص کے لیے روزہ سخت مشقت کا باعث ہو تو اس پر ماہِ رمضان کا روزہ رکھنا واجب نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ بڑھاپے میں روزہ رکھنا مشقت کا باعث ہو تو اُسے ہر روزے کے بدلے ایک مُد (تقریباً ایک کلو) اناج مستحق کو دینا چاہیئے۔ [ ✓ ]

۷۔ ہر شخص کو ماہِ رمضان اور عید اپنے اپنے مجتہد کے فتویٰ کے مطابق منانا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ ٹی وی یا ریڈیو سے چاند کا کوئی اعلان ہونا دلیل شرعی نہیں ہے جب تک چاند ہو جانے کا یقین نہ ہو رمضان یا عید کے مطابق عمل نہیں کر سکتے۔ [ ✓ ]

۹۔ ماہِ رمضان یا عید کے چاند کی تحقیق کرنا ہر شخص پر واجب ہے۔ [ ✗ ]

۱۰۔ عیدِ قربان کے دن روزہ رکھنا حرام ہے۔ [ ✓ ]



۱۔ جو مدینہ سے حج کے لئے آ رہے ہوں اُن کے لیے میقات، مسجدِ شجرہ ہے۔ [✓]

۲۔ مرد کے حج بدل کے لئے مرد اور عورت کے حجِ بدل کرنے والے کے لئے عورت ہونا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۳۔ حالتِ احرام میں خوشبو دار صابن، خوشبو دار شیمپو اور خوشبو دار ٹوتھ پیسٹ کا استعمال بھی حرام ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ استطاعت کے پہلے سال ہی حج پر جانا واجب ہے اسے آئندہ سالوں تک نہیں ٹالا جاسکتا۔ [ ✓ ]

۵۔ اگر کسی بہت بوڑھے شخص پر حج واجب ہونے کے بعد حج کے لئے جانا ممکن نہ ہو اسے چاہئے کہ وہ کسی کو نائب بنا کر حج کے لیے بھیجے۔ [ ✓ ]

۶۔ اگر ممکن ہو اور استطاعت ہو تو ہر سال حج پر جانا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ اگر حج اور امتحانات ایک ہی تاریخوں میں آجائیں اور حج پر جانے سے شدید نقصان ہو تو پھر حج پر جانا واجب نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ جو کرایہ کے مکان میں رہتا ہو اور اس کا ذاتی مکان نہ ہو تو اُس پر حج واجب نہیں ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ عورت اپنے مہر کی رقم طلب کر کے حج پر جا سکتی ہے۔ [ ✓ ]

۱۰۔ ہر حجِ تمتع کو حجِ اکبر کہا جاتا ہے، وہ حج، حجِ اکبر نہیں جو جمعہ کے دن واقع ہو۔ [✓]

# خمس

۱۔ خمس کی تاریخ آجانے پر فوراً بلا تاخیر خمس نکال کر پہنچانا بھی ضروری ہے۔ [✓]

۲۔ کم از کم حج کے احرام اور قربانی کے جانور کے پیسوں پر تو خمس واجب الادا نہیں ہونا چاہئے۔ [ ✓ ]

۳۔ وہ عام کپڑے جو استعمال ہو چکے ہوں، پھر کئی سال تک بغیر استعمال پڑے رہیں تب بھی انکا خمس دینا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ اگر کئی سال پہلے تجارت کی غرض سے کوئی پلاٹ خریدا، اب قیمت بڑھ گئی ہے تو موجودہ قیمت کے لحاظ سے خمس نکالنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ غریبوں پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [ ✗ ]

۶۔ دکان یا بزنس کے اثاثوں کا بھی خمس نکالنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ خمس نکالنا شوہر کی ذمہ داری ہے، شادی شدہ عورت پر کسی حال میں خمس واجب نہیں ہوتا۔ [ ✕ ]

۸۔ وہ کتاب جو پڑھ لی جائے پھر اس پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۹۔ وہ چیز جسکا گھر میں ہونا ضروری سمجھا جاتا ہو لیکن پھر بھی پورے سال اسکا استعمال نہ ہو تو اس پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

۱۰۔ عورتوں کے میک اپ کے بچے ہوئے سامان پر خمس کی تاریخ آنے پر انکا خمس نکالنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

# علمائے اعلام

سوال : آیت اللہ خامنہ ایؒ نے بچپن میں کتاب 'شرح امثلہ' کس سے پڑھی تھی؟

جواب : اپنی والدۂ ماجدہ سے۔

سوال : آیت اللہ خامنہ ایؒ نے کتاب ''شرح لمعہ'' کا درس کس عالم دین سے حاصل کیا؟

جواب : اپنے والدِ ماجد سے۔

۳۔ یہ جملہ ''دنیا میں کوئی شیعہ ایسا نہیں کہ جس پر کسی نہ کسی طرح شیخ مفیدؒ کا کوئی احسان نہ ہو''، علمائے اہلِ سنّت نے شیخ مفیدؒ کے لیے کہا ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ اورنگ زیب عالمگیر نے مشہور شیعہ عالم قاضی نور اللہ شوستریؒ کی زبان گدّی میں سوراخ کر کے کھنچوادی، جس سے وہ شہید ہو گئے۔ [ ✓ ]

۵۔ جب امام خمینیؒ کو عراق سے نکالا گیا تو آپ فرانس چلے گئے تھے۔ [ ✓ ]

# تاریخ

۱۔ مکّہ ۸ ھ ہجری میں فتح ہوا۔ [ ✓ ]

۲۔ ۶۱ ھ ہجری میں امام حسینؑ کو شہید کرنے کے بعد یزید کے حکم سے خانۂ کعبہ پر حملہ کر کے دیواروں کو گرادیا گیا۔ [ ✓ ]

۳۔ خانۂ کعبہ میں فقط امام علیؑ کی ہی پیدائش ہوئی ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ اسلام کی سب سے پہلی خفیہ تبلیغ کا مرکز رسولؐ اللہ کے صحابی حضرت ارقمؓ کا مکان تھا۔ [ ✓ ]

۵۔ اسلام کے ابتدائی دور میں مسلمان زیادہ تر مکّہ کی گھاٹیوں میں چھپ کر نماز پڑھتے تھے۔ [ ✓ ]

۶۔ رسولؐ اللہ کے مرحوم بیٹے حضرت طیّب کی پیدائش حضرت فاطمہ زہراؑ کی پیدائش سے پہلے ہوئی تھی۔ [ ✗ ]

۷۔ رسولؐ اللہ کے سب سے بڑے بیٹے کا نام حضرت قاسمؓ ہے۔ [ ✓ ]

# قرآن

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کو اگر سورج نکلنے سے پہلے پڑھ لیا جائے تو شیطان اس روز کتنا ہی زور لگالے، اس سے کوئی گناہ نہ کرواسکے گا؟

جواب : سورۂ توحید۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جسے امام زمانہؑ کی زیارت کے لئے پڑھنا مفید بتایا گیا ہے؟

جواب : سورۂ بنی اسرائیل۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کو پڑھنا پچھلی غیبتوں کے گناہوں کو معاف کرواسکتا ہے؟

جواب : سورۂ حجرات۔

سوال : جب دل غم سے بھر جائے تو کونسے سورہ کی تلاوت دل کے غم کو زائل کر دیتی ہے؟

جواب : سورۂ الم نشرح۔

سوال : اگر ہم چاہیں کہ ہم جو ارادہ کریں مضبوط ہو، ٹوٹ نہ جائے تو کونسے سورہ کی تلاوت ارادہ کی مضبوطی کے لئے بہت مفید ہے؟

جواب : سورۂ حشر۔

سوال : اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو کونسے سورہ کی تلاوت گمشدہ چیزوں کے ملنے کے لئے مفید بتائی گئی ہے؟

جواب : سورۂ مزمّل اور سورۂ والتّین۔

سوال : شوہر بیوی یا رشتہ داروں کے آپس میں تعلقات کی خرابی دور کرنے کے لئے کونسے سورہ کی تلاوت مجرّب ہے؟

جواب : سورۂ معارج۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کی سونے سے پہلے تلاوت عذابِ قبر سے نجات دلاتی ہے؟

جواب : سورۂ تکاثر۔

سوال : بہت بڑے مقاصد کے حصول کے لئے کونسے سورہ کا ۲۵ بار پڑھنا مقصد میں کامیاب کروا دیتا ہے؟

جواب : سورۂ نصر۔

سوال: قرآنی سوروں کی تلاوت کر کے اُس کا ثواب اپنے زندہ رشتہ داروں اور اُن مومنین کو بھی ہدیہ کیا جاسکتا ہے جن کی ہم نے غیبتیں کی ہیں۔ [ ✓ ]

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جسے ۴۱ روز تک باقاعدگی سے پڑھا جائے تو جس جائز مقصد کے لیے بھی پڑھا جائے گا اس میں ضرور کامیابی ملے گی اور اگر کسی دن پڑھنا بھول جائے تو دوبارہ ایک سے شمار کرے اور ۴۱ روز تک جائے؟

جواب : سورۂ حشر۔

## مقدّس مقامات

۱۔ جبلِ طور جہاں حضرت موسیٰؑ کے لئے خدا کی تجلّی ظاہر ہوئی تھی، وہ مصر میں ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ خانۂ کعبہ ۶۰ فٹ چوڑا، ۶۰ فٹ لمبا اور ۶۰ فٹ اونچا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ مدینہ کا پرانا نام یثرب تھا۔ [ ✓ ]

۴۔ خانۂ کعبہ کو سب سے پہلے حضرت آدمؑ نے بنایا تھا۔ [ ✓ ]

۵۔ حضرت ابراہیمؑ کے دور میں خانۂ کعبہ کی چھت نہیں تھی۔ [ ✓ ]

۶۔ شعبِ ابی طالبؑ کو شعبِ ابی طالبؑ اس لئے بھی کہتے ہیں کہ وہاں ۳ سال تک حضرت ابوطالبؑ محصور رہے۔ [ ✓ ]

## اسلامی کتابیں

سوال : مدینۃ العلم کے نام سے مشہور اور اہم کتاب کس عالم دین کی لکھی ہوئی تھی، جس کو ظالم حکمرانوں نے غائب کردیا اور یہ کتاب اب ہمارے پاس نہیں ہے؟

جواب : شیخ صدوقؒ۔

سوال : اُن ۴۰۰ کتابوں کے مجموعے کو کیا کہا جاتا ہے جو چھٹے امام سے براہ راست سن کر لکھی گئیں؟

جواب : اصولِ اربعمأۃ۔

سوال : احادیث کا وہ سب سے اہم ذخیرہ جس سے آجکل ہر مجتہد استفادہ کرتا ہے، کونسا ہے؟

جواب : ''وسائل الشیعہ'' جو شیخ حُر عاملیؒ کی محنتوں کا نتیجہ ہے۔

سوال : عقائد کی ایک بہت مشہور کتاب ''اعتقادیہ'' کس مشہور عالم کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب : شیخ صدوقؒ۔

سوال : مشہور علماء کے واقعات پر علامہ تنکابنیؒ نے ایک کتاب لکھی تھی، اسکا کیا نام ہے؟

جواب : قصص العلماءؒ۔

## سابقہ انبیاءؑ

۱۔ حضرت اسماعیلؑ کی والدہ کا نام حضرت سارہ تھا۔ [ ✗ ]

۲۔ حضرت اسحٰقؑ کی والدہ کا نام حضرت سارہ تھا۔ [ ✓ ]

۳۔ تمام رسول نبی بھی ہوتے ہیں لیکن تمام انبیاء رسول نہیں ہیں۔ [ ✓ ]

۴۔ حضرت اسحٰقؑ کے بیٹے حضرت یعقوبؑ تھے۔ [ ✓ ]

۵۔ حضرت ہارونؑ حضرت موسیٰؑ کے بڑے بھائی تھے۔ [ ✗ ]

۶۔ حضرت یحییٰؑ حضرت زکریاؑ کے بیٹے تھے۔ [ ✓ ]

## اصحابِ رسولؐ

۱۔ حضرت سلمان فارسیؓ کا پرانا نام ''روزبہ'' تھا۔ [ ✓ ]

۲۔ حضرت سلمان فارسیؓ ایران کے شہر اصفہان میں پیدا ہوئے تھے۔ [ ✓ ]

۳۔ حضرت سلمان فارسیؓ عراق کے شہر مدائن میں دفن ہیں۔ [ ✓ ]

سوال : ۱۹۳۲ء میں عراق کے بادشاہ شاہ فیصل کے دور میں کن دو صحابیؐ رسولؐ کے جسم قبروں کی منتقلی کے دوران بالکل صحیح وسالم نکلے تھے؟

جواب : حضرت جابر بن عبداللہ انصاریؓ اور حضرت حذیفۃ الیمانیؓ۔

۴۔ غلاموں میں سب سے پہلے حضرت زید بن حارثہؓ نے اسلام قبول کیا۔ [✓]

سوال : حضرت خدیجہؑ کی وہ کونسی بہن تھیں جو رسول اللہؐ کو سب سے زیادہ عزیز تھیں؟

جواب : حضرت ہالہ۔

## چہاردہ معصومینؑ

۱۔ مولا علیؑ نے پیدائش کے بعد سورۂ مومنون کی آیات کی تلاوت کی۔ [ ✓ ]

۲۔ امیر المومنین فقط امام علیؑ کو ہی کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ امام علیؑ کو کلِ ایمان کی سند رسولؐ نے جنگِ خندق میں عطا کی تھی۔ [ ✓ ]

۴۔ رسول اللہؐ سے پہلے تاریخ میں دو افراد ''محمد'' نام کے گذرے ہیں۔ [ ✗ ]

۵۔ خطیبِ منبرِ سلونی امام حسینؑ کا لقب ہے۔ [ ✗ ]

۶۔ بازارِ کوفہ میں سرِ امام حسینؑ سورۂ کہف کی تلاوت کر رہا تھا۔ [ ✓ ]

۷۔ امام زین العابدینؑ کے نانا کا نام ''یزدگرد'' تھا۔ [ ✓ ]

## معلوماتِ عامّہ

۱۔ صفر کے مہینے کو صفر المظفر بھی کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ صفر کے مہینے میں ۳ معصومینؑ کی شہادت واقع ہوئی ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ ایک روایت کے مطابق دنیا میں آنے کے بعد حضرت آدمؑ و حضرت حوّا کی پہلی ملاقات میدانِ عرفات میں جبل رحمت پر ہوئی۔ [ ✓ ]

۴۔ مکّہ میں ۴۰۰ سے زائد ایرانی حاجیوں کا قتلِ عام ۱۹۸۷ء میں ہوا تھا۔ [✓]

۵۔ نماز عربی زبان کا لفظ ہے۔ [ ✗ ]

۶۔ عربی اور فارسی کے بعد اردو تیسری بڑی اسلامی زبان ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ پیراشوٹ، شیمپو، راکٹ اور تارپیڈو مسلمانوں کی ایجاد ہیں۔ [ ✓ ]

۸۔ کافی اور سُوپ بھی مسلمانوں کی ایجاد ہیں۔ [ ✓ ]

# اخلاقیات و متفرقات

سوال : مجالس عزا و محافل میں کن اُمور پر بات چیت کی جانی چاہئے؟

جواب : فضائل و مصائبِ اہلِ بیتؑ، عقائد، اخلاقیات، فقہ، اور حالاتِ حاظرہ میں مسلمانوں کی ذمہ داری اہم عنوانات ہیں۔

سوال : جو سونے سے پہلے بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم کی تلاوت کرے تو خدا فرشتوں سے مخاطب ہو کر کیا کہتا ہے؟

جواب : اس کے لئے صبح تک عبادت کا ثواب لکھو۔

سوال : بلند آواز سے درود پڑھنے کا کیا ثواب اور فائدہ ذکر ہوا ہے؟

جواب : وہ شخص نفاق کی آگ سے دور ہو جاتا ہے۔

سوال : قیامت کے دن جب اعمال تولے جائیں گے تو سب سے بھاری چیز نامۂ اعمال میں کونسی ہوگی؟

جواب : محمدؐ و آلِ محمدؐ پر درود ( اللّٰھمّ صلِّ علیٰ محمّدٍ وّ آلِ محمّدٍ )۔

سوال : جو جمعہ کے دن ۱۰۰ دفعہ درود پڑھے تو اس کا کیا فائدہ ہے؟

جواب : خدا اس کے ۸۰ سال کے گناہوں کو بھی معاف کر دیتا ہے۔

سوال : رسولؐ اللہ کا سب سے بڑا معجزہ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : قرآن کو۔

سوال : وہ کونسی سورہ ہے جسے مہینے کی پہلی تاریخ کا چاند دیکھتے وقت ۷ بار پڑھ لیا جائے تو اس ماہ آنکھ کے درد و تکالیف سے نجات مل جائے گی؟

جواب : سورۂ فاتحہ۔

سوال : طالبِ علم اگر حساب (Maths) میں کمزور ہو تو خدا کے کس نام کا زیادہ ورد کرنے سے وہ اس مضمون میں تیز ہو سکتا ہے؟

جواب : یا مُحصی۔

سوال : یہ حدیث کس معصومؑ کی ہے کہ جس کے پاس ادب نہیں اُسکے پاس عقل نہیں؟

جواب : مولا علیؑ۔

سوال : حضرت شعیبؑ کی قوم کی اکثریت اگرچہ نیکوکاروں پر مشتمل تھی لیکن جب گناہ گاروں پر عذاب آیا تو نیک بھی اسکی لپیٹ میں آگئے اسکی کیا وجہ بتائی گئی ہے؟

جواب : کیوں کہ وہ نیک لوگ گنہگاروں کو برائی سے نہیں روکتے تھے۔

سوال : یہ قول کس امام معصومؑ کا ہے کہ سچائی کو بات کرنے سے پہلے سیکھو؟

جواب : امام محمد باقرؑ۔

سوال : رسولؐ اللہ نے اللہ کے لئے ذلیل ہونا کس چیز سے زیادہ بہتر قرار دیا ہے؟

جواب : دنیا کے لئے عزّت پانے سے۔

سوال : یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ جنّت فقط تمناؤں اور آرزوؤں سے حاصل نہیں ہوتی؟

جواب : مولا علیؑ کا۔

سوال : حضرت ابراہیمؑ و حضرت اسماعیلؑ نے خانۂ کعبہ بنانے کے بعد کیا دعا مانگی؟

جواب : خدایا اس کام کو قبول فرما۔ بے شک تو بہت زیادہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

سوال : کیا عورت کے لے ایسی نماز میں زیادہ ثواب ہے جس میں اُس نے کوئی زیور پہنا ہوا ہو؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : رسولِؐ خدا نے منافقت کے مرض سے محفوظ رہنے کے لئے قرآن کا کونسا سورہ تلاوت کرنے کی تاکید کی ہے؟

جواب : سورۂ منافقون۔

سوال : یہ قول کس کی طرف منسوب کیا جاتا ہے کہ میری امّت کے علماء کا (علمی) اختلاف رحمت ہے؟

جواب : رسولِؐ خدا کا۔

سوال : مولا علیؑ نے آسمان سے نازل ہونے والی اشیاء میں زیادہ جلیل القدر کسے قرار دیا ہے؟

جواب : توفیق کو۔

سوال : قولِ معصومؑ کے مطابق شیعوں کو خدا نے کس چیز سے خلق فرمایا؟

جواب : آئمہ معصومینؑ کی بچی ہوئی مٹی سے۔

سوال : روایات میں آخری زمانے کے فتنوں میں سب سے بڑا فتنہ کسے قرار دیا گیا؟

جواب : فتنۂ دجّال کو۔

سوال : قرآن میں ایک نیکی کرنے کا کتنا اجر بتایا گیا ہے؟

جواب : کم از کم ایک نیکی ۱۰ کے برابر ہے۔

سوال : رسولِؐ خدا کے قول کے مطابق خوشی کے موقع پر کونسا عمل خدا کو غضبناک کردیتا ہے؟

جواب : گانا بجانا۔

سوال : نمازِ جماعت میں اگر لوگوں کی تعداد ۱۰ سے زائد ہو جائے تو اسکا کتنا ثواب ہے؟

جواب : اتنا زیادہ ہے کہ سوائے پروردگار کے کوئی اس کو شمار نہیں کرسکتا۔

سوال : جس شخص کی آمدنی میں حرام ملا ہوا اُس کا سب سے بڑا نقصان کیا ہوگا؟

جواب : اسکی دعائیں قبول نہیں ہونگی۔

سوال : یہ جملہ کس معصومؑ کا ہے "اے میرے اللہ! میں تیرے عذاب پر تو صبر کرسکتا ہوں لیکن تیری جدائی پر کیسے صبر کروں؟

جواب : مولا علیؑ کا۔

سوال : امام زمانہؑ کا انتظار کرنے کا صحیح طریقہ کیا ہے کیونکہ انتظارِ امامؑ کا بھی بہت عظیم ثواب ہے؟

جواب : صبح کے انتظار کے معنیٰ یہ نہیں کہ انسان پوری رات تاریکی میں گذار دے، سردیوں میں گرمیوں کے انتظار کے معنیٰ یہ نہیں کہ ہم گرمیوں کے انتظار میں سردی سے لرزتے رہیں اور اپنے کمرے کو گرم نہ کریں۔ غیبتِ امامؑ میں سچا منتظر اپنی، گھر والوں کی اور معاشرے کی اصلاح کی فکر کرتا ہے۔

سوال : سچّی توبہ کا طریقہ کیا ہے؟

جواب : جو غلط کام کئے ہیں اُن پر پشیمان ہو اور آئندہ نہ کرنے کا عزم ہو اور خدا سے سچے دل سے معافی مانگے، اگر نماز، روزہ، حج ادا نہ کئے ہیں تو ادا کئے جائیں، اگر خمس واجب الادا ہو اُسے ادا کیا جائے، جس جس کا کوئی حق مارا ہو اُسے واپس کیا جائے۔

سوال : ہم کس طرح عام دنیاوی کام کرنے میں بھی ثواب حاصل کرسکتے ہیں؟

جواب : نیت خدا کی طرف تبدیل کر کے مثلاً بیٹھنا چاہیں تو ممکن ہو تو قبلہ رُخ بیٹھ جائیں، کھانا کھائیں تو نیت کریں کہ طاقت آئے گی تو دینِ خدا کے لئے کام کریں گے، رشتہ داروں سے ملنے جائیں تو سوچیں کہ مومنین کی زیارت کے لئے جانا بھی ثواب ہے، منہ ہاتھ دھونے جائیں تو وضو بھی کرلیں اس طرح ہم اپنے ہر کام کو نیک کام میں تبدیل کرسکتے ہیں۔

سوال : جس دسترخوان پر شراب رکھی ہو کیا وہاں سے کوئی جائز چیز اٹھا کر کھا سکتے ہیں؟

جواب : جی نہیں۔

۱۔ جادو کرنا یا کرانا حرام ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ لفظ استخارہ کے معنیٰ ہیں ''خدا سے خیر چاہنا''۔ [ ✓ ]

۳۔ استخارہ آجائے تو اس پر عمل کرنا واجب ہو جاتا ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ امام زمانہؑ کی غیبت میں جو خود کو عوام میں امامِ زمانہؑ کا نمائندہ کہے، اُسے جھٹلانا چاہیئے۔ [ ✓ ]

سوال : عقیلۂ بنی ہاشم کس عظیم شخصیت کو کہا جاتا ہے؟

جواب : شہزادی حضرت زینبؑ کو۔

سوال : امام حسینؑ پر ہونے والے مظالم پر غم منانا کیا فقط دلی غم ہو تو کافی ہے یا اسکا اظہار بھی کرنا چاہیئے؟

جواب : فقط دلی غم کافی نہیں ہے بلکہ گریہ و بکا و ماتم کے ذریعے اسکا اظہار بھی کرنا چاہیئے۔

سوال : قسم توڑنے کا کیا کفارہ ہے؟

جواب ؛ ۱۰ مسکینوں کو کھانا کھلایا جائے یا ۱۰ مسکینوں کو لباس پہنایا جائے اور اگر یہ نہ کر سکے تو پھر ۳ دن روزہ رکھے۔

سوال : جو رشتہ دار صلۂ رحمی نہ کرتے ہوں کیا اُن سے قطع رحمی کی جا سکتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر کوئی خود ہمیں اپنی غیبت کرنے کی اجازت دے دے تو کیا پھر اسکی غیبت کی جا سکتی ہے؟

جواب : جی نہیں تب بھی اسکی غیبت نہیں کی جا سکتی ۔

سوال : کیا کسی مومن کی کوئی نیکی دوسرے سے بیان کرنا جائز ہے جبکہ وہ اس پر راضی نہ ہو کہ اس کی یہ نیکی دوسروں کو بتائی جائے؟

جواب : اگر اسے کوئی نقصان نہ ہو تو حرج نہیں ہے۔

سوال : اگر بھولے سے کسی مسجد یا امام بارگاہ کی کوئی چیز مثلاً سجدہ گاہ وغیرہ گھر لے آئیں تو کیا ذمہ داری ہے؟

جواب : جلد از جلد اسے واپس اسی مسجد یا امام بارگاہ پہنچایا جائے۔

سوال : حج و عمرہ میں سر کے بال منڈوانے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : حلق۔

سوال : حج و عمرہ میں تھوڑے سے بال کاٹنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : تقصیر۔

سوال : عیدالاضحیٰ ذی الحجہ کی کس تاریخ کو منائی جاتی ہے؟

جواب : ۱۰ ذی الحجہ۔

سوال : حجرِ اسود کے متعلق مندرجہ ذیل میں سے کون سی معلومات درست ہیں؟

جواب : ا۔ حجرِ اسود جنت سے لایا گیا ایک پتھر ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ حجرِ اسود کو ۹۳۰ء میں خانۂ کعبہ سے اکھاڑ کر کچھ لوگ (قرامطہ)

بحرین لے گئے۔ [ ✓ ]

۳۔ حجرِ اسود پھر ۲۲ سال بعد بحرین سے دوبارہ مکّہ لایا گیا۔ [ ✓ ]

۴۔ حجرِ اسود کو بوسہ دینا استلام کہلاتا ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ حجرِ اسود آج کل ایک مکمل پتھر نہیں بلکہ ٹوٹے ہوئے چھوٹے ٹکڑوں پر

مشتمل ہے۔ [ ✓ ]

سوال : جو حالتِ احرام میں ہو اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : مُحرِم۔

سوال : معاد کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : قیامت کو۔

سوال : مرنے کے بعد قیامت سے پہلے روحیں جس جگہ رہتی ہیں، اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : عالمِ برزخ۔

سوال : جو کھلّم کھلاّ سب کے سامنے گناہ کرتا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : فاجر۔

سوال : زکوٰۃِ بدن کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : فطرہ کو۔

سوال : اسلام میں مومن کو قتل کرنے کی سزا قتل ہے، اس عمل کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : قصاص۔

سوال : تلاوت اور قرأت کے اصولوں کے علم کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : علمِ تجوید۔

سوال : رسولؐ اللہ کی کس زوجہ کو ملیکۃ العرب کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت خدیجہؓ کو۔

سوال : یہودی ہولوکوسٹ کس واقعہ کو کہتے ہیں؟

جواب : یہودی کہتے ہیں کہ دوسری جنگ عظیم میں نازی جرمنوں نے ۶۰ لاکھ یہودی قتل کیے جب کہ اتنی بڑی تعداد کا قتل ہونا سفید جھوٹ ہے اتنی تعداد میں یہودیوں کے قتل ہونے کو وہ اسرائیل کے قیام کا جواز بناتے ہیں۔

سوال : یہودی اسرائیل کا ناجائز قیام کس سن میں عمل میں لائے؟

جواب ؛ ۱۴ مئی ۱۹۴۸ء کو۔

سوال : دنیا کے مشہور مذاہب میں سے وہ کونسا مذہب ہے جس میں اپنے مذہب کی دوسروں کو تبلیغ کرنا حرام ہے؟

جواب : یہودیت۔

سوال : پوری دنیا میں اسوقت یہودیوں کی کل تعداد کتنی ہے؟

جواب : فقط ڈیڑھ کروڑ۔

سوال : جنت کا وہ کونسا چشمہ ہے جو مقرّبین کے لیے مخصوص ہے؟

جواب : تسنیم۔

ا۔ جب خدا مخلوق سے ناراض ہوتا ہے تو چاند وسورج کو گرہن لگ جاتا ہے۔ [X]

۲۔ یہودیوں اور عیسائیوں کو اہلِ کتاب بھی کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ فطرہ بھی زکوٰۃ ہی کی ایک قسم ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ وہ جائے نماز جس پر نماز پڑھی جاتی ہے، اُسے مصلّیٰ بھی کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ ساقیِ کوثر مولا علیؑ کو کہا جاتا ہے ۔ [ ✓ ]

# پردے کے مسائل

سوال : وہ عورت جو بوڑھی ہو جائے کیا اُس پر سے پردہ کرنا ساقط ہو جاتا ہے؟

جواب : جی ہاں بعض چیزوں کا پردہ ساقط ہے ۔

سوال : کیا کوئی عورت کسی بہت بوڑھے مرد کے سامنے بے پردہ آسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں اسے مکمل پردہ کرنا ہوگا۔

سوال : عورت کے پردہ میں چہرہ کھلا رکھنا زیادہ ثواب رکھتا ہے یا چہرہ کو نقاب سے چھپانا؟

جواب : چہرہ چھپانے کا ثواب زیادہ ہے۔

سوال : جو عورت باپردہ ہو اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : **محجّبہ۔**

سوال : اگر عورت نے چہرے پر گہرا میک اپ کیا ہوا ہو تو نامحرم کے سامنے اُس کی کیا ذمہ داری ہے ؟

جواب : اُس کیلئے چہرہ چھپانا واجب ہو جائے گا ۔

۱۔ ناخن پالش لگا کر نامحرموں کے سامنے آنا حرام ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ عورت کا اپنے دیور اور جیٹھ کے سامنے بے پردہ آنا جائز ہے۔ [ ✕ ]

۳۔ عورت کا اپنے سُسر سے بھی پردہ کرنا واجب ہے۔ [ ✕ ]

**پیارے بچو!** اس جدول میں ہم نے جناب زینبؑ کے القاب لکھے ہیں، آپ انہیں تلاش کریں اور ایک اور لقب انہی حروف میں چھپایا ہے، وہ آپ خود تلاش کر کے نمایاں کریں۔

**عقیلہ بنی ہاشم ، شریکۃ الحسین ، شجیعہ، بلیغہ، فصیحہ، فاضلہ ، کاملہ مغمومہ ، ماسورہ ، صابرہ ، شاکرہ ، نبیہ ، مجلّلہ ، عالمہ ، فہیمہ ، ملیکہ ، عابدہ**

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | ل | ی | غ | ہ | ہ | ش | ف | د | ہ | ع |
| ا | ط | ک | د | ی | ک | ا | ص | ا | م | ق |
| ن | ہ | ش | م | ب | ی | ک | ی | ص | ل | ی |
| ی | ہ | ل | ج | ھ | ل | ر | ح | ا | ع | ل |
| س | ل | ہ | ن | ی | م | ہ | ہ | ب | م | ہ |
| ح | ض | ر | ج | و | ع | ہ | م | ر | ر | ب |
| ل | ا | و | ص | ا | ل | ہ | ء | ہ | ے | ن |
| ا | ف | س | ب | ل | ا | م | ع | ہ | غ | ی |
| ت | ھ | ا | ج | ا | ے | و | ا | ل | ہ | ہ |
| ک | ے | م | ل | و | ہ | م | ب | م | م | ا |
| ی | س | ن | ب | ی | ہ | غ | و | ا | ل | ش |
| ر | ن | و | ج | م | ی | م | ہ | ک | ا | م |
| ش | ھ | ے | ہ | م | ی | ھ | ف | ں | ع | ق |

۱۔ ۷ صفر ۱۲۸ھ کون سے امامؑ کی ولادت کا دن ہے؟

امام حسنؑ ، امام محمد باقرؑ ، امام موسیٰ کاظمؑ ، امام علیؑ

۲۔ امام ہفتم کا لقب کیا ہے؟

کاظم ، باقر، رضا ، تقی

۳۔ امام موسیٰ کاظمؑ کی زوجہ کا نام کیا ہے؟

نجمہ خاتون ، سبیکہ خاتون ، حمیدہ خاتون ، شہر بانو

۴۔ کاظم کے معنی کیا ہیں؟

معاف کرنے والا ، خوش اخلاق ، غصّے کو پینے والا ، علم پھیلانے والا

۵۔ امام موسیٰ کاظمؑ کو کثرتِ عبادت اور شب زندہ داری کے سبب کیا کہا جاتا تھا؟

عبد صالح ، عبداللہ ، عبد مطیع

۶۔ زبورِ آلِ محمدؐ کس کتاب کو کہا جاتا ہے؟

نہج البلاغہ ، قصص الانبیاء ، صحیفہ کاملہ ، توضیح المسائل

۷۔ لقب کسے کہتے ہیں؟

جواب : وہ نام جو کسی خاص صفت کی وجہ سے رکھ دیا جاتا ہے۔

۸۔ امام حسنؑ کا مشہور لقب کیا تھا؟

جواب : مجتبیٰ ، مرتضیٰ ، مصطفیٰ

۹۔ مجتبیٰ کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب : خدا کا چنا ہوا۔

۱۔ امام حسنؑ کا نام جناب ہارونؑ کے بڑے بیٹے کے نام پر رکھا گیا۔ [ ✓ ]

۲۔ شبّر عبرانی زبان کا لفظ ہے جس کے عربی میں معنیٰ حَسن کے ہیں۔ [ ✓ ]

۳۔ غلامِ امام علیؑ قنبر کا اصل نام فتاح تھا۔ [ ✓ ]

۴۔ زیارتِ اربعین ۲۰ صفر کو پڑھی جاتی ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ امام علی رضاؑ کو زہر آلود انگور کے ذریعہ زہر دیا گیا۔ [ ✓ ]

۶۔ امام علی رضاؑ کا روضہ کاظمین میں ہے۔ [ ✗ ]

۷۔ زینب کے معنیٰ ہیں باپ کی زینت۔ [ ✓ ]

# شخصیت پہچانئے

۱۔

سیدانی ، ۴ سال کی بچی ، شمر کے طمانچے

گوشوارے ، دامن جلنا

؟

۲۔

نوکِ نیزہ ، زخمی سرِ مبارک ، تلاوتِ قرآن

؟

۳۔

زوجۂ حضرت عبداللہ

عقیلۂ بنی ہاشم

؟

نمازِ شب کی پابند

۴۔

ہتھکڑیاں

کثرتِ سجدہ

خاردار طوق

قافلہ سالار

پا پیادہ سفر کوفہ و شام

؟

یہ سب واقعات ایک شام میں رونما ہوئے، تاریخ میں اس کرب ناک شام کا تذکرہ موجود ہے۔

پیارے بچو! کیا آپ جانتے ہیں یہ کون سی شام کا ذکر ہے؟

خیموں کا جلایا جانا

اہلِ حرم کی چادروں کا لٹنا

گوشواروں کا چھینا جانا

شہداء کی لاشوں کو پامال کیا جانا

بسترِ سجادؑ کا کھینچا جانا

?

۱۔ امام حسینؑ کا سر مبارک خولی کے ذریعہ عبید اللہ ابن زیاد کے پاس پہنچا۔

۲۔ وہ پتھر جہاں امام مظلومؑ کا سر رکھا گیا اور خون امامؑ پتھر میں جذب ہو گیا وہ جگہ مشہد الرّاس کے نام سے مشہور ہے۔

۳۔ دار الامارہ کے محرابی دروازے پر سفیر حسینؑ جناب مسلمؑ کا سر آویزاں تھا۔

۴۔ جناب سکینہؑ کو تازیانے مارنے والا ملعون زجر ابن قیس تھا۔

۵۔ ضریر خزاعی نے آلِ رسولؑ کو چادریں دیں مگر ظالموں نے وہ بھی چھین لیں۔

۶۔ ملکِ شام یزید کا دار الخلافہ تھا۔

۷۔ امام حسنؑ کو جعدہ بنت اشعث نے زہر دیا۔

☆۔ ملکِ شام کی سرزمین اولیاء کی امتحان گاہ۔

۱۔ ملک شام میں جنابِ مریمؑ کو بدنام کیا گیا۔

۲۔ حضرت عیسیٰؑ کو صلیب پر چڑھایا گیا۔

۳۔ نبی خدا حضرت دانیالؑ کو اسی سرزمین کے باشندوں نے زمین میں زندہ دفن کیا۔

۴۔ اسی زمین پر جنابِ زکریاؑ کو آرے سے دو ٹکڑے کیا گیا۔

۵۔ حضرت صالحؑ کے ناقے کو قتل کرنے والے بھی شامی تھے۔

☆ یہ کلمات کس عظیم ہستی کے ہیں۔ نام تحریر کریں۔

میں فرزندِ مکہ و منیٰ ہوں

میں فرزندِ زمزم و صفا ہوں

میں اُس کا فرزند ہوں
جس نے اپنی ردا میں حجرِ اسود کو اٹھایا

?

۱۔ امام زین العابدینؑ نے شام غریباں کیسے گذاری؟

جواب : نماز فریضہ کے بعد سجدۂ معبود میں یہ کلمات " لا الٰہ الاّ اللّٰہ حقاً حقاً " " لا الٰہ الاّ اللّٰہ ایماناً وّصِدقاً "" لا الٰہ الاّ اللّٰہ تعبُداً وّ رِقاً " کہے اور پوری رات سجدے میں گذار دی۔

۲۔ امام حسینؑ پر ہونے والے مظالم کون سے نبیؑ پر ہونے والے مظالم سے مماثلت رکھتے ہیں؟

جواب : حضرت یحییٰؑ ۔

۳۔ اہلِ حرم کو عاشورا کے بعد کوفہ میں کہاں رکھا گیا؟

جواب : قید خانہ میں۔

۴۔ جناب مسلمؑ کی اس بیٹی کا نام بتایئے جو کربلا میں موجود تھیں؟

جواب : عاتکہ۔

۵۔ امام زین العابدینؑ کا سفرِ ہجرت کہاں سے کہاں تک تھا؟

جواب : مدینہ سے کربلا، کربلا سے کوفہ، کوفہ سے شام، شام سے مدینہ۔

۶۔ امام چہارمؑ کا خاص معجزہ کیا ہے؟

جواب : حجر اسود کا آپؑ کی امامت پر گواہی دینا، ایک عمر رسیدہ خاتون کے پتھر پر مہرِ امامت لگانا اور اس کی جوانی پلٹانا۔

۷۔ امام زین العابدینؑ کی والدۂ معظّمہ کون تھیں؟

جواب : بی بی شہر بانو سلام اللہ علیہا۔

۸۔ امام چہارمؑ کے معصوم فرزند جو واقعہ کربلا میں تھے، اُن کا نام کیا تھا؟

جواب : امام محمد باقرؑ ۔

۱۔ زیارتِ اربعین کی بنیاد ڈالنے والے حضرت جابر بن عبداللہ انصاریؓ ہیں۔[✓]

۲۔ امام رضاؑ نے ابوحمزہ ثمالیؒ صحابیٔ امام زین العابدینؑ کو اپنے دور کا ''سلمان'' کہا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ جناب مختارؒ محبِ اہل بیتؑ تھے۔ [ ✓ ]

۴۔ جناب مختارؒ کو ''کیس'' کا لقب امام علیؑ نے عطا کیا۔ [ ✓ ]

۵۔ کیس کے معنٰی ہیں ''ہوشمند''۔ [ ✓ ]

۶۔ امام علی رضاؑ کی عمر مبارک وقتِ شہادت ۵۵ سال تھی۔ [ ✓ ]

۷۔ ۲۸ صفر ۱۱ھ کو شہادتِ رسولؐ خدا ہوئی۔ [ ✓ ]

۸۔ ۲۸ صفر ۵۰ھ کو شہادتِ امام حسنؑ ہوئی۔ [ ✓ ]

۹۔ روزِ اربعین شہدائے کربلاؑ کے سروں کو جسم سے ملحق کیا گیا۔ [ ✓ ]

۱۰۔ کربلا میں امامِ مظلومؑ کے قیام کا مقصد شریعتِ محمدیؐ کا تحفظ تھا۔ [ ✓ ]

وقل ربِّ زدنی علما

سوال : آقائے سیستانی ؒ کے فتویٰ میں مندرجہ ذیل میں سے کون کون سی چیزوں پر سجدہ کرسکتے ہیں؟



























سوال : مندرجہ ذیل مساجد پہچانیئے ؟















## سوال : مندرجہ ذیل علماء کو پہچانیئے ؟


















# سوال : مقدّس مقامات کو پہچانیئے ؟





















## سوال : شخصیت پہچانیے؟

۱۔ شہزادی سکینہؑ ۲۔ امام حسینؑ

۳۔ شہزادی زینبؑ ۴۔ امام زین العابدینؑ

## سوال : واقعہ بتایئے ؟

جواب : شامِ غریباں

## سوال : یہ کلمات کس کے ہیں ؟

جواب : امامِ چہارم علی ابن الحسینؑ زین العابدینؑ کے کلمات ہیں جب آپؑ نے دربارِ یزید میں خطبہ دیا ۔

## سوال : کن اشیاء پر سجدہ کیا جاسکتا ہے ؟

۱۔ مٹی ، ریت ...................... کرسکتے ہیں ۔

۲۔ سونا ...................... نہیں کرسکتے ۔

۳۔ پتھر ...................... کرسکتے ہیں ۔

۴۔ عقیق ...................... کرسکتے ہیں ۔

۵۔ وہ پھول جو کھائے نہیں جاتے ...... کرسکتے ہیں ۔

۶۔ تارکول (سڑک) ...................... نہیں کرسکتے ۔

۷۔ کپڑے کی جائے نماز ........... نہیں کرسکتے ۔

۸۔ وہ پتے جو کھائے نہیں جاتے ...... کرسکتے ہیں ۔

۹۔ پان جہاں پر کھایا جاتا ہو ........... نہیں کرسکتے ۔

۱۰۔ قالین (عام حالات میں) ...... نہیں کرسکتے ۔

۱۱۔ گھاس ...................... کرسکتے ہیں ۔

۱۲۔ فیروزہ ........................ کرسکتے ہیں ۔

۱۳۔ چاندی ........................ نہیں کرسکتے ۔

## سوال : مساجد پہچانیے ؟

۱۔ مسجدِ نبوی (مدینہ منوّرہ)

۲۔ مسجدِ شجرہ (مدینہ منوّرہ) جہاں سے احرام باندھا جاتا ہے۔

۳۔ مسجد الحرام (مکّہ مکرّمہ) جس کے وسط میں خانۂ کعبہ ہے۔

۴۔ مسجدِ جمکران (قم مقدّس) ۵۔ مسجدِ اقصیٰ (قبلۂ اوّل)

## سوال : علماء پہچانیے ؟

۱۔ آیت اللہ شہید سید باقر الحکیم ؒ

۲۔ آیت اللہ علی شاہ آبادیؒ (امام خمینی ؒ کے عرفانیات کے استاد)

۳۔ آیت اللہ شیخ محمد حسن ؒ (صاحبِ جواہر الکلام)

۴۔ آیت اللہ سید حسین بروجردیؒ

۵۔ آیت اللہ سید محمد روحانیؒ ۶۔ آیت اللہ امینیؒ

## سوال : مقدّس مقامات پہچانیے ؟

۱۔ وادی السلام (نجف اشرف) اسلامی دنیا کا سب سے بڑا قبرستان

۲۔ دریائے نیل ۳۔ سرداب مقدّس (سامرّہ)

۴۔ مقام ابراہیمؑ ۵۔ بہلولِ دانا کی قبر

۶۔ جنت البقیع کا قبرستان ڈھائے جانے سے پہلے

۷۔ وہ تحریر جو غار میں اصحابِ کہف کے دوبارہ سو جانے کے بعد بادشاہ نے پورے واقعہ کو پتھر پر لکھ کر غار پر لگوادی تھی ۔

# ہماری مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حُبِّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- حرام نگاہ
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- دوستی
- ثوابِ وضو
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱، ۲، ۳، ۴، ۵

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی
فون: 0306-2087242,0304-2035290,6366644
ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com